# دارالعلوم دیوبند والوں کا دوسرا فتویٰ

## تبلیغی جماعت کے امیر حضرت مولانا سعد کاندھلوی

## کی گمراہیوں تک پہنچانے والی باتوں پر دارالعلوم دیوبند کا فتویٰ



ناشر: عالمی تحریک تحفظِ ایمان

مزید معلومات اس ویب سائٹ سے حاصل کیجئے۔

sangeenfitna.blogspot.com

# ضمیمہ (۲)

## تبلیغی جماعت کے امیر مولانا سعد صاحب کی گمراہیوں تک پہونچانے والی باتوں پر دارالعلوم دیوبند کا فتویٰ

۶۶۴/ب

کیا فرماتے ہیں علماء کرام مفتیان عظام مندرجہ ذیل مسئلہ کے بارے میں۔ تبلیغی جماعت کے ایک امیر صاحب نے بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ "اب تو لوگ یوں کہتے ہیں کہ معجزہ تو نبیوں کے ساتھ ہے۔ نہیں میرے دوستوں معجزات دعوت کے ساتھ ہیں"۔ کیا ان صاحب کی یہ بات درست ہے جب کہ قرآن کریم میں سورہ مائدہ میں اللہ پاک فرماتے ہیں ولقد جاءت رسلنا بالبینات اور ہمارے پیغمبر لوگوں کے پاس کھلی نشانیاں لے کر آئے اور بخاری شریف میں ہے۔ اللہ کے رسول ﷺ نے ارشاد فرمایا من الانبیاء نبی الا اعطیٰ من الآیات ما مثلہ او من او امن علیہ البشر ہر نبی کو کچھ ایسی باتیں دی گئی ہیں جس کو دیکھ لوگ اس پر ایمان لائیں دریافت طلب امر یہ ہے کہ امیر صاحب نے جو بات بیان فرمائی ہے وہ معنا تحریف فی القرآن اور تحریف فی الحدیث تو نہیں ہے نیز یہ غلو فی الدین تو نہیں ہے اس بات سے عقیدے پر تو کوئی اثر نہیں پڑے گا ایمان میں تو کوئی فرق نہیں آئے گا براہ کرم مدلل و مفصل وضاحت کے ساتھ جواب مرحمت فرما کر ممنون و مشکور فرمائیں۔ فقط والسلام

محمد احمد قاسمی بلند شہری

### الجواب وباللہ التوفیق۔

امیر صاحب کی مذکورہ بات درست نہیں یہ گمراہی کی بات ہے۔ قرآن کے صریح خلاف ہے۔ امیر صاحب کے کلام میں مختلف تاویل ممکن ہیں اسلئے ان پر کفر کا فتویٰ نہیں لگایا جائے گا۔ تاہم ان کا قول گمراہی تک پہونچانے والا ہے اسلئے انہیں ایسی بات کہنے سے سچی پکی توبہ کرنی چاہئے اور آئندہ ایسی بات کہنے سے اجتناب کرنا چاہئے۔



فقط واللہ اعلم

حبیب الرحمٰن عفا اللہ عنہ

مفتی دارالعلوم دیوبند ۱۴۳۷/۵/۱۲ھ

الجواب صحیح
فخر الاسلام

الجواب صحیح
وقار علی

نوٹ: قارئین کرام یہ اعتراضات مولانا سعد صاحب کاندھلوی کے بیان پر ہیں جن پر علماء حق علماء دیوبند نے زبردست رد کیا ہے۔ اس بیان کی کیسٹ بستی حضرت نظام الدین میں دکان نمبر 231 اسلامک کیسٹ سینٹر نئی دہلی ۱۳ سے حاصل کی جا سکتی ہے۔